(٢)يَا رَبَّ الْبَيْتِ الْعَتِيْقِ اَعْتِقْ رِقَابَنَا وَ
رِقَابَ اٰبَائِنَا وَ اُمَّهَاتِنَا وَ اِخْوَانِنَا وَ اَوْلَادِنَامِنَ النَّارِ.
يَا ذَا الْجُوْدِ وَ الْكَرَمِ وَ الْفَضْلِ وَ الْمَنِّ وَ الْعَطَاءِ وَ
الْاِحْسَانِ. اَللّٰهُمَّ اَحْسِنْ عَاقِبَتَنَا فِى الْاُمُوْرِ كُلِّهَا وَ
اَجِرْنَا مِنْ خِزْىِ الدُّنْيَا وَ عَذَابِ الْاٰخِرَةِ. اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ
عَبْدُكَ وَ ابْنُ عَبْدِكَ وَاقِفٌ تَحْتَ بَابِكَ مُلْتَزِمٌ
بِاَعْتَابِكَ مُتَذَلِّلٌ بَيْنَ يَدَيْكَ اَرْجُوْ رَحْمَتَكَ وَ
اَخْشٰى عَذَابَكَ مِنَ النَّارِ يَا قَدِيْمَ الْاِحْسَانِ.
اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْئَلُكَ اَنْ تَرْفَعَ ذِكْرِىْ، وَ تَضَعَ
وِزْرِىْ وَ تُصْلِحَ اَمْرِىْ وَتُطَهِّرَ قَلْبِىْ وَ تُنَوِّرَ لِىْ فِىْ
قَبْرِىْ وَ تَغْفِرَ لِىْ ذَنْبِىْ وَ اَسْئَلُكَ الدَّرَجَاتِ

الْعُلٰی مِنَ الْجَنَّۃِ. اٰمِیْنَ. (بہارشریعت:۶/۵۰-۵۱)

## زمزم پر حاضری

☆ طواف، نمازِ طواف اور ملتزم پر حاضری کے بعد زمزم شریف کے کنویں پر جاکر خوب پیٹ بھر کر پانی پینا مستحب ہے۔

☆ زمزم کا پانی کھڑے ہو کر، قبلہ کی طرف منہ کر کے بسم اللہ پڑھ کر تین سانسوں میں پیئیں اور پینے کے بعد الحمد للہ کہیں۔

☆ پینے کے بعد جو پانی گلاس وغیرہ میں بچ جائے، اسے چہرے اور بدن پر مل لیں۔

☆ آبِ زمزم پیتے وقت یہ دعا پڑھیں:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ عِلْمًا نَّافِعًا وَّ رِزْقًا وَّاسِعًا وَّ عَمَلًا مُّتَقَبَّلًا وَّ شِفَآءً مِّنْ کُلِّ دَآءٍ.

(درمنثور:۵/۳۴)

☆ آبِ زمزم پینے کے بعد ایک مرتبہ اور حجرِ اسود کا استلام کریں۔

## مسجد حرام سے نکلنا

☆ طواف، ملتزم سے لپٹنے اور آبِ زمزم پینے کے بعد ایک مرتبہ اور حجرِ اسود کا استلام کریں۔

☆ استلام کے بعد صفا پہاڑی کی طرف روانہ ہو جائیں۔

☆ باب الصفا سے نکلتے ہوئے صفا پہاڑی پر آئیں۔ (کسی اور دروازے سے بھی نکل سکتے ہیں)۔

## سعی کیسے کریں؟

☆ اللہ عزوجل ارشاد فرماتا ہے:

اِنَّ الصَّفَا وَ الْمَرْوَةَ مِنْ شَعَائِرِ اللّٰهِ ج فَمَنْ حَجَّ الْبَيْتَ اَوِ اعْتَمَرَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ اَنْ يَّطَّوَّفَ بِهِمَا. (سورۂ بقرہ، آیت:۱۵۸) بے شک صفا اور مروہ اللہ کے نشانوں سے ہیں، تو جو اس گھر کا حج یا عمرہ کرے اس پر کچھ گناہ نہیں کہ ان دونوں کے پھیرے کرے۔ (کنزالایمان)

☆ جب صفا پہاڑی سے قریب ہو جائیں تو یہ پڑھیں:

اَبْدَاُ بِمَا بَدَاَ اللّٰہُ بِہٖ اِنَّ الصَّفَا وَ الْمَرْوَۃَ مِنْ شَعَائِرِ اللّٰہِ. (طریقۂ حج وعمرہ،ص:۵۶)

☆ اب صفا پہاڑی پر چڑھیں اور کعبہ شریف کی طرف رخ کر کے کھڑے ہو جائیں۔

☆ سُبْحٰنَ اللّٰہِ،اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ،اَللّٰہُ اَکْبَرُ اوردرود شریف وغیرہ پڑھیں۔

☆ یہ مقام دعا کی قبولیت کا ہے، یہاں پر بالکل خشوع کے ساتھ اپنے لیے، اپنے اہل وعیال کے لیے، سب مسلمانوں کے لیے اور اپنے خاتمہ بالخیر کے لیے دعا مانگیں۔

☆ اس مقام پر نہایت ہی عاجزی کے ساتھ اللہ عزوجل کی بارگاہ میں گڑگڑا کر یہ دعا پڑھیں:

اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَ لِلّٰہِ الْحَمْدُ. اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی

مَـا هَـدَانَا اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى مَا اَوْلَانَا اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ
عَـلٰـى مَا اَلْهَمَنَا اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ هَدَانَا لِهٰذَا وَ
مَـا كُـنَّـا لِـنَهْتَدِىَ لَوْ لَا اَنْ هَدَانَا اللّٰهُ. لَآ اِلٰهَ اِلَّا
الـلّٰـهُ وَحْـدَهٗ لَا شَـرِيْكَ لَـهٗ. لَهُ الْمُلْكُ وَ لَهُ
الْـحَـمْـدُ يُـحْـيٖ وَ يُـمِيْتُ وَ هُوَ حَىٌّ لَّا يَمُوْتُ
بِيَـدِهِ الْـخَيْرُ وَ هُوَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ. لَآ اِلٰهَ
اِلَّا الـلّٰـهُ وَحْدَهٗ وَ صَدَقَ وَعْدَهٗ وَ نَصَرَ عَبْدَهٗ وَ
اَعَـزَّ جُـنْـدَهٗ وَ هَزَمَ الْاَحْزَابَ وَحْدَهٗ. لَآ اِلٰهَ اِلَّا
الـلّٰـهُ وَ لَا نَعْبُدُ اِلَّآ اِيَّاهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ وَ لَوْ
كَـرِهَ الْكَافِرُوْنَ. فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ حِيْنَ تُمْسُوْنَ وَ
حِيْـنَ تُـصْبِـحُوْنَ وَ لَهُ الْحَمْدُ فِى السَّمٰوٰتِ وَ
الْاَرْضِ وَعَشِيًّا وَ حِيْنَ تُظْهِرُوْنَ. يُخْرِجُ الْحَىَّ

مِنَ الْمَيّتِ وَ يُخْرِجُ الْمَيّتَ مِنَ الْحَيِ وَ يُحْيِ
الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَ كَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ.
اَللّٰهُمَّ كَمَا هَدَيْتَنِىْ لِلْاِسْلَامِ اَسْئَلُكَ اَن لَّا
تَنْزِعَهٗ مِنِّىْ حَتّٰى تَوَفَّانِىْ وَ اَنَا مُسْلِمٌ. سُبْحٰنَ
اللّٰهِ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اللّٰهُ اَكْبَرُ وَ
لَاحَوْلَ وَ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيّ الْعَظِيْمِ. اَللّٰهُمَّ
اَحْيِنِىْ عَلٰى سُنَّةِ نَبِيّكَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ
تَعَالٰى عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ وَ تَوَفَّنِىْ عَلٰى مِلَّتِهٖ وَ اَعِذْنِىْ
مِنْ مُّضِلَّاتِ الْفِتَنِ .اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا مِمَّنْ
يُّحِبُّكَ وَ يُحِبُّ رَسُوْلَكَ وَ اَنْبِيَا ئَكَ وَ
مَلٰٓئِكَتِكَ وَ عِبَادَكَ الصَّالِحِيْنَ. اَللّٰهُمَّ يَسّرْ
لِىَ الْيُسْرٰى وَ جَنّبْنِى الْعُسْرٰى. اَللّٰهُمَّ اَحْيِنِىْ

عَلٰی سُنَّةِ رَسُوْلِکَ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی
عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ وَ تَوَفَّنِیْ مُسْلِمًا وَّ اَلْحِقْنِیْ
بِالصّٰلِحِیْنَ وَ اجْعَلْنِیْ مِنْ وَّرَثَةِ جَنَّةِ النَّعِیْمِ وَ
اغْفِرْلِیْ خَطِیْئَتِیْ یَوْمَ الدِّیْنِ. اَللّٰھُمَّ اِنَّا
نَسْئَلُکَ اِیْمَانًا کَامِلاً وَّ قَلْبًا خَاشِعًا. وَّ
نَسْئَلُکَ عِلْمًا نَّافِعًا وَّ یَقِیْنًا صَادِقًا وَّ دِیْنًا
قَیِّمًا. وَّ نَسْئَلُکَ الْعَفْوَ وَ الْعَافِیَةَ مِنْ کُلِّ بَلِیَّةٍ.
وَ نَسْئَلُکَ تَمَامَ الْعَافِیَةِ. وَ نَسْئَلُکَ الْغِنٰی
عَنِ النَّاسِ. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَ سَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی
سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِہٖ وَ صَحْبِہٖ عَدَدَ
خَلْقِکَ وَ رِضَا نَفْسِکَ وَ زِنَةِ عَرْشِکَ
وَمِدَادِ کَلِمَاتِکَ کُلَّمَا ذَکَرَکَ الذَّاکِرُوْنَ وَ

غَفَلَ عَنۡ ذِکۡرِکَ الۡغَافِلُوۡنَ.

(بہارِ شریعت:۶/۵۲-۵۳)

☆ اب دل میں سعی کی نیت کریں اور زبان سے نیت کے یہ الفاظ دہرائیں:

اَللّٰھُمَّ اِنِّی اُرِیۡدُ السَّعۡیَ بَیۡنَ الصَّفَا وَالۡمَرۡوَۃِ فَیَسِّرۡہُ لِیۡ وَتَقَبَّلۡہُ مِنِّیۡ.

(ترجمہ) اے اللہ! میں صفا اور مروہ کے درمیان سعی کرنے کا ارادہ رکھتا ہوں، تو اسے میرے لیے آسان فرما اور میری طرف سے اسے قبول فرما۔ (بہارِ شریعت:۶/۵۳)

☆ اب صفا سے مروہ کی طرف چلیں مرد جب میلین اخضرین (سبز رنگ کے دو ستون) سے قریب پہنچیں تو درمیانی رفتار سے دوڑنا شروع کر دیں، لیکن دوڑنے میں اس بات کا خیال رہے کہ آپ کی ذات سے کسی کو تکلیف نہ پہنچے۔ دوسرے سبز ستونوں تک اسی طرح

دوڑتے چلیں۔

☆ میلین اخضرین کے درمیان دوڑتے وقت اور سعی کے ہر پھیرے میں یہ دعا پڑھیں:

**رَبِّ اغْفِرْ وَ ارْحَمْ وَ تَجَاوَزْ عَمَّا تَعْلَمُ اِنَّکَ تَعْلَمُ مَالَا نَعْلَمُ اِنَّکَ اَنْتَ الْاَعَزُّ الْاَکْرَمُ. اَللّٰھُمَّ اجْعَلْهُ عُمْرَۃً مَّقْبُوْلَۃً وَّ سَعْیًا مَّشْکُوْرًا وَّ ذَنْبًا مَّغْفُوْرًا. اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِیْ وَ لِوَالِدَیَّ وَ لِلْمُؤْمِنِیْنَ وَ الْمُؤْمِنَاتِ. یَا مُجِیْبَ الدَّعَوَاتِ. رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ. وَ تُبْ عَلَیْنَا اِنَّکَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ. رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّ فِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً وَّ قِنَا عَذَابَ النَّار.**

(بہارشریعت:۶/۵۳-۵۴)

☆ ایک اور مختصر دعا یہاں پر منقول ہے:

**رَبِّ اغْفِرْ وَ ارْحَمْ وَ اَنْتَ الْاَعَزُّ الْاَکْرَمُ.**

☆ سبز ستونوں سے گزرنے کے بعد پھر عام رفتار پر چلیں اور چوتھا کلمہ بار بار پڑھیں۔ چوتھا کلمہ یہ ہے:

**لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْکَ لَهٗ، لَهُ الْمُلْکُ وَ لَهُ الْحَمْدُ یُحْیِیْ وَ یُمِیْتُ وَهُوَ حَیٌّ لَّا یَمُوْتُ، بِیَدِهِ الْخَیْرُ وَ هُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرٌ.**

(بہار شریعت:۶/۵۴)

☆ جب مروہ پہاڑی پر پہنچیں تو اس کی اونچائی پر چڑھ کر قبلہ کی طرف رُخ کر کے کھڑے ہو جائیں۔

☆ صفا کی طرح یہاں بھی سُبْحٰنَ اللّٰهِ ،اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ،اَللّٰهُ اَکْبَرُ اور درود شریف وغیرہ پڑھیں۔

☆ جس طرح صفا پر دعائیں مانگی تھیں اسی طرح یہاں بھی ہاتھ اٹھا کر

دعائیں مانگیں۔

☆ اب سعی کا ایک پھیرا مکمل ہوگیا۔

☆ جس طرح صفا سے مروہ کی طرف درود شریف پڑھتے ہوئے، ذکرِ الٰہی کرتے ہوئے اور دعا پڑھتے ہوئے آئے تھے، اسی طرح مروہ سے صفا کی طرف بھی درود شریف اور ذکر و دعا پڑھتے ہوئے جائیں۔

☆ میلین اخضرین کے درمیان اسی طرح دوڑیں۔

☆ سبز ستونوں سے آگے نکلنے کے بعد عام رفتار سے چل کر صفا پہاڑی پر چڑھ جائیں۔

☆ صفا پر پہنچ کر پہلے ہی کی طرح قبلہ رخ کھڑے ہوکر دونوں ہاتھ اٹھا کر تسبیح، تکبیر، حمد و ثنا، درود پاک اور دعائیں پڑھیں۔

☆ اب سعی کا دوسرا پھیرا پورا ہوگیا۔

☆ اسی طرح سعی کے سات پھیرے مکمل کریں۔

☆ ساتواں پھیرا مروہ پر ختم ہوگا۔

☆ ۲۰۰۸ء میں سعودی حکومت نے مسعٰی کی توسیع کی ہے، جس کی وجہ سے صفا سے مروہ جانے والا راستہ نبوی مسعٰی سے خارج ہو گیا ہے، لہٰذا مروہ کی طرف سے جو لوگ آتے ہیں اسی میں سے آپ صفا سے مروہ کی طرف بڑھیں ورنہ Basemant میں سعی کریں کہ وہاں کا مسعٰی بالکل صحیح ہے۔

☆ صفا اور مروہ کی سعی کے بعد مسجد حرام میں آکر مَطَاف کے نزدیک دو رکعت نماز پڑھنا سُنّت ہے۔

## سعی کے مسائل

☆ طواف کے فوراً بعد سعی اور طواف و سعی کے درمیان حجر اسود کا استلام کرنا ہے، اگر بلا عذر تاخیر ہوئی، تو خلاف سُنّت اور مکروہ ہے۔

☆ ذکر و درود میں مشغول، صفا پر اتنا چڑھیں کہ کعبۂ معظّمہ نظر آئے۔

☆ زیادہ اوپر چڑھنے کی ضرورت نہیں کہ مذہب اہل سُنّت کے خلاف اور بد مذہبوں اور جاہلوں کا طریقہ ہے کہ وہ بالکل اوپر کی سیڑھی

تک چڑھ جاتے ہیں۔

☆ سعی کے لیے شرط یہ ہے کہ پورے طواف یا طواف کے اکثر حصے کے بعد ہو، لہٰذا اگر طواف سے پہلے یا طواف کے تین پھیرے کے بعد سعی کی، تو نہ ہوئی۔

☆ سعی سے پہلے احرام ہونا بھی شرط ہے، احرام کے بغیر سعی نہیں ہو سکتی۔

☆ عمرہ کی سعی میں احرام واجب ہے، یعنی اگر طواف کے بعد سر منڈا لیا پھر سعی کی تو سعی ہو گئی، مگر چوں کہ واجب ترک ہوا لہٰذا دم واجب ہے۔

☆ سعی کے لیے طہارت شرط نہیں، لہٰذا جنبی شخص بھی سعی کر سکتا ہے۔

☆ سعی میں پیدل چلنا واجب ہے۔(جب کہ عذر نہ ہو) اگر کسی نے بغیر عذر سواری یا ڈولی پر سعی کی تو دم واجب ہوگا۔

☆ مکروہ وقت نہ ہو تو سعی کے بعد دو رکعت نماز مسجد شریف میں جا کر

پڑھنا بہتر ہے۔

☆ سعی کے ساتوں پھیرے پے در پے کریں، اگر الگ الگ کیے تو دوبارہ سعی کے مکمل سات پھیرے لگانے ہوں گے، اس لیے کہ ایسا کرنا مکروہ ہے۔

## جو باتیں طواف اور سعی دونوں میں جائز ہیں

(۱) سلام کرنا۔ (۲) سلام کا جواب دینا۔ (۳) ضرورت پڑنے پر بات کرنا۔ (۴) مسئلہ پوچھنا۔ (۵) مسئلہ بتانا۔ (۶) پانی پینا۔ (۷) حمد، نعت اور منقبت کے اشعار آہستہ پڑھنا۔

## جو باتیں سعی میں مکروہ ہیں

(۱) سعی کے پھیروں میں بلا ضرورت فصل کرنا۔ (۲) کچھ خریدنا۔ (۳) کچھ بیچنا۔ (۴) فضول باتیں کرنا۔ (۵) صفا پہاڑی پر نہ چڑھنا۔ (۶) مروہ پہاڑی پر نہ چڑھنا۔ (۷) مسعٰی میں (مرد کا) بلا عذر نہ دوڑنا۔ (۸) طواف کے بعد بہت تاخیر سے سعی کرنا۔ (۹) ستر عورت نہ

ہونا۔(۱۰) بلا وجہ اِدھر اُدھر دیکھنا۔(اس کو پریشان نظری کہتے ہیں، یہ طواف میں اور زیادہ مکروہ ہے)

## مردوں کے طواف و سعی کے خاص مسائل

☆ مرد اضطباع کرے گا۔

☆ مرد رَمَل کرے گا۔

☆ مرد مسعیٰ میں دوڑے گا۔

☆ مرد حجر اسود کا بوسہ (کسی کو تکلیف دیے بغیر) لے گا۔

☆ مرد (کسی کو تکلیف دیے بغیر) رکن یمانی کو چھوئے گا۔

☆ مرد (کسی کو تکلیف دیے بغیر) کعبہ سے قریب ہوگا۔

☆ مرد (کسی کو تکلیف دیے بغیر) خود سے آب زمزم لے گا۔

## حَلق اور تقصیر

☆ سعی کے بعد اب حَلق یا تقصیر کرنی ہے، یعنی مرد اپنا پورا سر منڈوا لے یا کم از کم سر کے بال جتنے بڑے ہیں، اس کا ایک چوتھائی چھوٹے کرالیں، لیکن حَلق یعنی بال منڈوانا بہتر ہے۔

☆ حَلْق یا تقصیر حرم کے اندر کرانا واجب ہے، حرم کے باہر کرنے کی صورت میں دَم واجب ہوگا۔

☆ اب حَلْق یا تقصیر کرنے کے بعد احرام کی ساری پابندیاں ختم ہو گئیں، احرام کے کپڑے اتار کر سلے ہوئے کپڑے پہن لیں۔

## حَلْق اور تقصیر کیسے؟

☆ قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھ جائیں۔

☆ اپنے سر کے دائیں جانب سے حَلْق یا تقصیر شروع کریں یا کرائیں۔

☆ حَلْق یا تقصیر کے وقت یہ تکبیر درمیانی آواز سے پڑھتے رہیں:

اَللّٰہُ اَکْبَرُ. اَللّٰہُ اَکْبَرُ. لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اللّٰہُ اَکْبَرُ. وَ لِلّٰہِ الْحَمْدُ. (بہارشریعت:۶/۷۶)

☆ حَلْق یا تقصیر کے بعد دعائیں قبول ہوتی ہیں، لہٰذا اس وقت اپنے لیے، اپنے والدین، اساتذہ، احباب اور رشتہ داروں اور تمام امتِ مسلمہ کے لیے اللہ عزوجل کی بارگاہ میں دعا کریں۔

☆ جس کے سر کے بال کسی وجہ سے جھڑ گئے ہوں وہ بھی اپنے سر پر استرہ پھروالے یا خود سے پھیر لے۔

☆ اسی طرح جو لوگ ایک دن میں کئی بار عمرہ کریں تو ہر بار اپنے سر پر استرہ پھروائیں یا خود سے پھیر لیں۔

☆ سر منڈانے کے بعد مونچھیں ترشوانا، ناف کے نیچے اور بغل کے بال دور کرنا مستحب ہے۔

## حَلق اور تقصیر کے مسائل

☆ جب احرام سے باہر نکلنے کا وقت آ گیا تو مُحرم اپنا یا دوسرے کا سر مونڈ سکتا ہے، اگرچہ جس کا سر مونڈ رہا ہے وہ بھی حالت احرام میں ہو، مگر طواف وسعی کر چکا ہو۔

☆ اگر بال ہیں، لیکن سر میں پھوڑی وغیرہ ہے کہ منڈانے میں تکلیف ہو اور بال اتنے چھوٹے ہوں کہ تقصیر بھی نہیں کروا سکتا ہے تو معاف ہے۔ اس کے لیے بھی سر منڈانے والے یا بال کتروانے والے کی

طرح سب چیزیں حلال ہوگئیں۔

☆ جب تک حَلْق یا تقصیر نہ کرے، اس وقت تک احرام کی حالت میں جو چیزیں حرام تھیں، حلال نہ ہوں گی۔

☆ اگر منڈانے یا کتروانے کے علاوہ کسی اور صورت (مثلاً چونا وغیرہ لگا کر یا کوئی کیمیکل استعمال کر کے) سے بال دور کیا تب بھی درست ہے۔

☆ بال دفن کر دیں۔ (عمرہ کے علاوہ بھی جب کبھی بال یا ناخن تراشیں تو دفن کر دیا کریں)

☆ حَلْق یا تقصیر سے پہلے اگر خط بنوالیا یا ناخن ترشوالیا تب بھی دَم لازم آئے گا۔

☆ جو جائز چیزیں احرام کی حالت میں حرام ہوئی تھیں، حَلْق یا تقصیر کے بعد سب حلال ہوگئیں۔

## جب رخصت ہوں

☆ جب کعبہ شریف سے رخصت ہوں تو کعبہ کی طرف منہ کر کے الوداعی زیارت کرتے ہوئے الٹے پیر چلیں یا سیدھے چلتے ہوئے مڑ مڑ کر خانۂ کعبہ کو حسرت بھری نگاہوں سے دیکھتے رہیں۔

☆ خانۂ کعبہ کے فراق میں روتے ہوئے، آنسو بہاتے ہوئے رخصت ہوں۔

☆ رخصت ہوتے وقت یہ دعا پڑھیں "اِنَّ الَّذِیْ فَرَضَ عَلَیْکَ الْقُرْاٰنَ لَرَآدُّکَ اِلٰی مَعَادٍ" (بے شک جس نے تم پر قرآن (کے احکام پر عمل وغیرہ کرنا) فرض کیا، وہ ضرور تمہیں اس جگہ واپس لائے گا جہاں لوٹنا چاہتے ہو) ان شاء اللہ اس کی برکت سے بار بار حاضری نصیب ہوگی۔

☆ سُنّت یہ ہے کہ باب الوداع (بابُ مَلِک فَھد) سے نکلیں۔

☆ مسجد حرام سے نکلنے کے بعد اپنی وُسعت کے مطابق صدقہ کریں۔

## عمرہ کے جدید مسائل

زمانے کے بدلتے ہوئے حالات کی وجہ سے عمرہ کے دوران نئے قسم کے مسائل بھی درپیش ہوتے ہیں، معتمر کو ان سے بھی آگاہ ہونا ضروری ہے۔ جدید قسم کے چند مسائل اور ان کے احکام محقق مسائل جدیدہ حضرت علامہ مفتی محمد نظام الدین صاحب قبلہ کی تحقیقات کی روشنی میں بیان کیے جارہے ہیں، انہیں خوب اچھی طرح ذہن نشیں کرلیں۔

## خوشبو دار چیزوں کا استعمال

**خوشبو والے صابن:** مُحرِم کو خوشبوآمیز صابن اور شیمپو ہاتھ یا بدن یا سر میں نہ لگانا چاہیے، یہ شرعاً مکروہ و ناپسندیدہ ہے اور اس کی وجہ سے مرتکب کے ذمہ صدقہ لازم آئے گا۔ یہ حکم اس صابن اور شیمپو کا ہے، جس میں ہلکی خوشبو ملائی گئی ہو۔ اگر کسی صابن یا شیمپو میں وافر مقدار میں تیز خوشبو شامل ہو اور اسے بدن پر لگا دیکھ کر لوگ یہ سمجھیں یا کہیں کہ خوشبو لگی ہے تو دم واجب ہوگا۔ بغیر خوشبو والے صابن کا استعمال جائز ہے۔

**لانڈری کے کپڑے:** احرام کی حالت میں لانڈری سے دھل کر آئے خوشبو والے کپڑوں کا استعمال جائز نہیں، کیوں کہ ان کپڑوں سے خوشبو پھوٹنے کا مطلب یہ ہے کہ ان پر خوشبو کا چھڑکاؤ ہوتا ہے، یا خوشبو لگائی جاتی ہے یا انہیں کسی ذریعہ سے خوشبو میں بسا دیا جاتا ہے اور بہر حال یہ خوشبو کثیر ہو تو دَم واجب ہے اور قلیل ہو تو صدقہ۔

**خوشبودار بستر:** اگر گدے، چادروں اور فرش وغیرہ پر خوشبو لگی ہو تو احرام کی حالت میں انہیں استعمال کرنا ممنوع ہے، جب کہ ان سے خوشبو چھوٹ کر بدن یا احرام کے کپڑے میں لگے یا وہ خوشبو اس میں بھی بس جائے کہ یہ جرم ہے۔ اب اگر خوشبو زیادہ لگے تو دَم واجب ہے اور کم لگے تو صدقہ ہے اور اگر کچھ نہ لگے تو کچھ نہیں۔ مُحرِم کو چاہیے کہ گدے پر اپنی چادر بچھا لے اور تکیہ سے غلاف نکال کر اس پر اپنا کوئی کپڑا رکھ لے۔

**خوشبودار ٹوتھ پیسٹ:** دانت صاف کرنے کے لیے

صرف برش استعمال کرنے میں کوئی حرج نہیں اور ٹوتھ پیسٹ (Tooth Paste) میں خوشبو نہ ہوتو اسے بھی دانتوں پر ملنے میں کوئی حرج نہیں، لیکن عام طور پر ٹوتھ پیسٹ خوشبودار ہی ہوتے ہیں، اس لیے ان کا استعمال ممنوع ہے، ان کے استعمال کرنے پر صدقہ واجب ہوگا۔ بہتر یہ ہے کہ احرام کی حالت میں مسواک سے دانت صاف کریں۔

**ٹیشو پیپر**: حالت احرام میں ٹیشو پیپر (Tissue Paper) کا استعمال جائز ہے، کیوں کہ عادۃً اس سے چہرہ یا منہ نہیں چھپایا جاتا۔ فقہائے کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی تصریحات سے یہی عیاں ہوتا ہے۔ ہاں اگر ٹیشو پیپر خوشبو میں بسایا ہوا ہے تو اس کے استعمال سے پرہیز کرنا چاہیے۔

**کچی پیاز**: احرام کی حالت میں کچی پیاز کھانا جائز ہے، لیکن بچنا بہتر ہے تا کہ اس کی بو سے کسی کو ایذا نہ پہنچے۔ ہاں اگر پیاز کھانے کے بعد فوراً مسجد حرام شریف میں جانے کا ارادہ ہو تو مکروہ ہے۔

**پھلوں کے جوس**: حالت احرام میں فروٹ جوس (Fruit

(Juce) پینا جائز ہے، بہ شرطے کہ الگ سے اس میں کوئی خوشبو نہ ملائی گئی ہو۔ پھلوں کی خوشبو سونگھنا مکروہ ہے، اس کو کھانا یا اس کا جوس پینا مکروہ نہیں۔

**بام یا وِکس**: احرام کی حالت میں وِکس (Vicks) ٹائیگر بام (Tiger Balm) یا کوئی پین ریلیف بام (Pain Relief Balm) پیشانی اور ناک وغیرہ پر لگانا مکروہ ہے۔ اگر کسی نے اس مقدار میں بام وغیرہ لگایا کہ دیکھنے والے یہ محسوس کریں کہ اس نے خوشبو لگائی ہے تو اس پر دم واجب ہے اور اگر دیکھنے والے خوشبو نہ کہیں، بلکہ بام یا وِکس وغیرہ کہیں تو صرف صدقہ واجب ہے۔

**ناریل کا تیل**: احرام کی حالت میں ناریل کا تیل سر میں لگانا جائز ہے، بلکہ زیتون اور تِل کے تیل کے علاوہ باقی تمام تیل جو خوشبو میں بسائے ہوئے نہ ہوں، انہیں سر اور بدن میں لگانا جائز ہے۔ لٰہذا بادام، کدو، ناریل وغیرہ کا تیل یہاں تک کہ گھی اور چربی کا استعمال بھی بلا

کراہت جائز ہے۔

**انجیکشن:** احرام کی حالت میں انجیکشن لگوانا جائز ہے، کیوں کہ انجیکشن کی دوا میں خوشبو نہیں ہوتی۔ ہاں اس میں ایک خاص قسم کی بو ہوتی ہے جو طبیعت کو اچھی نہیں لگتی اور خوشبو اس کو کہتے ہیں جو طبیعت کو اچھی لگے۔ انجیکشن بو حاصل کرنے کے لیے نہیں لگوایا جاتا اور نہ ہی اس میں خوشبو ہوتی ہے، لہٰذا علاج کے لیے انجیکشن لگوانا جائز ہے۔

**خوشبودار شربت:** شربت روح افزا یا کوئی بھی خوشبودار شربت احرام کی حالت میں پینا مکروہ ہے، اس کے پینے سے صدقہ لازم ہوگا اور تین بار پینے سے دَم۔ اگر پیاس کا غلبہ ہو اور پانی نہ ہو تو ایک بار منہ لگا کر جتنا چاہیں پی لیں اور ایک صدقۂ فطر کی مقدار روپئے حرم شریف کے فقیر کو دے دیں، اس طرح کے عذر کی وجہ سے پینے میں کراہت تو نہ ہوگی، البتہ ایک بار پینے پر صدقہ اور بار بار پینے پر دم ضرور واجب ہوگا۔

## زخم سے خون بہنا

احرام کی حالت میں زخم سے خون بہے تو اس سے احرام کی صحت پر کوئی اثر نہیں پڑتا، یہی وجہ ہے کہ احرام میں رگ سے فاسد خون بہانا، پچھنا لگانا اور ختنہ جائز ہے۔

## زخم پر پٹی باندھنا

احرام کی حالت میں سر، چہرہ اور قدم کے بیچ حصے کے علاوہ پورے بدن پر کہیں زخم ہو جائے اور اس پر پٹی باندھنے کی حاجت ہو تو ڈریسنگ(Dressing) کرانا بلا کراہت جائز ہے، ورنہ مکروہ ہے۔

## چہرے وغیرہ پر پٹی باندھنا

احرام کی حالت میں چہرے پر زخم ہو یا سر پر یا پیر کے اس حصے پر جس کا کھلا رکھنا واجب ہے تو ایسی صورت میں دوا، انجیکشن اور غیر خوشبودار مرہم سے کام چل سکے تو اسی پر اکتفا کریں اور پٹی نہ باندھیں کہ یہ مکروہ ہے، لیکن اگر پٹی باندھنے کی حاجت ہو تو بوجہ عذر اس کی اجازت

ہوگی اور صدقہ بہر حال واجب ہوگا کہ جو چیز شرعاً جرم ہے، اس کا ارتکاب عذر سے ہو یا بلا عذر کفارہ بہر حال واجب ہوتا ہے۔ فرق یہ ہوتا ہے کہ عذر کی صورت میں کراہت اور گناہ کا حکم ساقط ہو جاتا ہے۔ صدقہ کا یہ حکم اس وقت ہے جب پٹی بارہ گھنٹے یا اس سے زیادہ بندھی رہے۔

## دھوپ والے چشمے پہننا

حالت احرام میں دھوپ کا چشمہ لگانا جائز ہے، کیوں کہ یہ چشمہ اگر چہ چہرے کے ایک خاص حصے کو چھُپا لیتا ہے، مگر یہ چھُپانے کے لیے نہیں بنا ہے، بلکہ آنکھوں کو دھوپ کے ضرر سے بچانے کے لیے بنا ہے۔ جیسے سر پر غلے کی بوری اٹھانا جائز ہے کہ وہ سر چھپانے کے لیے نہیں ہوتا۔

## مُشت زنی

مشت زنی ہمیشہ ممنوع ہے اور حالت احرام میں سخت ممنوع۔ اگر کسی سے حالت احرام میں یہ حرکت سرزد ہوئی اور انزال ہو گیا تو دَم

واجب ہے،انزال نہ ہوا تو مکروہ ہے۔

## کپڑے یا تولیہ سے منہ پوچھنا

احرام کی حالت میں کپڑے یا تولیہ سے سر یا منہ پوچھنا ناجائز و گناہ ہے اور پوچھنے والے پر صدقہ واجب ہے۔اگر چہرہ یا سر خشک کرنے کی ضرورت ہو تو ہاتھ کا استعمال کر کے تری دور کرنے کی اجازت ہے۔

## طواف میں وضو ٹوٹ جانا

دو، تین پھیروں تک طواف کرنے کے بعد وضو ٹوٹ گیا تو نیا وضو کر کے از سر نو طواف شروع کریں اور اگر چار پھیرے یا زیادہ کرنے کے بعد ٹوٹا، تو جہاں سے طواف چھوٹا تھا واپس آ کر وہیں سے آگے طواف کریں۔

## طواف اور سعی کے درمیان وقفہ

اگر کوئی عذر نہ ہوتو طواف کے بعد فوراً سعی کرنا سنت ہے، لیکن اگر کسی نے طواف اور سعی کے درمیان وقفہ کیا، تب بھی کوئی حرج نہیں، لیکن وقفہ نہیں کرنا چاہیے کہ خلافِ سنت ہے۔ اگر کسی نے طواف کے بعد سعی کرنے میں دیر کیا تب بھی سعی ہو جائے گی۔

## انگوٹھی اور گھڑی پہننا

احرام کی حالت میں انگوٹھی پہننا جائز ہے، کلائی پر گھڑی بھی باندھ سکتے ہیں، کمر میں ضروری کاغذات وغیرہ رکھنے کے لیے پٹی باندھ سکتے ہیں، نمبر والا چشمہ بھی استعمال کرنا جائز ہے کہ یہ چہرے کو نہیں چھپاتا، نہ اس کے لیے اس کی وضع ہوئی ہے۔ اس کا کام نزدیک اور دور کی چیزوں کو صاف صاف دکھانا ہے۔

## مُعتَمر کا شوال کا چاند دیکھ لینا

معتمر یعنی عمرہ کرنے والا مکہ معظّمہ میں ہے اور وہیں قیام کے زمانے میں شوال کا مہینہ آ گیا تو اس پر حج فرض ہو گیا، جب کہ اس سے پہلے اس نے حج فرض نہ ادا کیا ہو۔ مکہ معظّمہ پہنچنے کے لیے جو شرائط شارع نے لازم کیے ہیں، ان کی تو اسے حاجت نہیں، کیوں کہ وہ خود مکۂ معظّمہ میں موجود ہے۔ البتہ مکۂ معظّمہ اور اس کے گرد و نواح میں رہنے والوں پر حج فرض ہونے کے لیے جو شرائط درکار ہیں، وہ اس معتمر کے حق میں بھی ضروری ہیں، یعنی پیدل یا سواری پر حج کے مقامات (عرفات و مزدلفہ) میں جا اور آ سکے، اس کے پاس نیز اس کے بچوں کے پاس اتنا سرمایہ ہو جو اس کے گھر واپس ہونے تک اس کے اور ان کے نفقہ کے لیے کفایت کرے۔ لہٰذا اگر آپ نے حج فرض ادا نہ کیا ہو اور رمضان میں عمرہ کرنے گئے، تو بہتر یہی ہے کہ ۲۹ ر رمضان سے پہلے ہی مکہ معظّمہ سے واپس ہو جائیں۔

## جرم اور کفارے

☆ جرم میں کفارہ بہر حال لازم ہے، چاہے کوئی بھول کر کرے یا جان بوجھ کر، اس کا جرم ہونا معلوم ہو یا نہیں، خوشی سے ہو یا مجبوراً، سوتے میں ہو یا بیداری کی حالت میں، خود سے کرے یا کسی کے کہنے پر۔

☆ حالت احرام میں اگر کسی نے بالقصد بغیر کسی عذر کے جرم کیا، تو کفارہ بھی واجب ہے اور گناہ بھی ہوگا۔ اس صورت میں صرف کفارہ کافی نہ ہوگا بلکہ توبہ بھی لازم ہے۔

☆ اگر انجانے میں یا کسی شرعی عذر کی وجہ سے کوئی جرم صادر ہوا تو کفارہ کافی ہے۔

☆ کفارہ میں دَم سے مراد ایک بکری یا بھیڑ ہے، اسی طرح اونٹ، گائے، بھینس، ان سب جانوروں کا ساتواں حصہ۔

☆ صدقہ سے مراد ۲ ؍کلو ۴۷ ؍گرام گیہوں یا ۴ ؍کلو ۹۴ ؍گرام کوئی اور چیز

مثلاً کھجور، جَو وغیرہ یا ان کی قیمت ادا کرنا ہے۔

☆ جن جرموں کی وجہ سے دَم کا حکم ہے، وہ اگر بیماری یا سخت گرمی یا شدید ٹھنڈی یا زخم یا پھوڑے یا جوؤں کے بہت زیادہ تکلیف دینے کی وجہ سے صادر ہوئے تو ان میں اختیار ہوگا، چاہے تو دَم کے بدلے چھ مسکینوں کو ایک ایک صدقہ دے یا دونوں وقت پیٹ بھر کھانا کھلائے یا تین روزے رکھ لے۔

☆ اگر چھ صدقے ایک مسکین کو دے دیے یا تین یا سات مسکینوں پر تقسیم کر دیے تو کفارہ ادا نہ ہوگا۔

☆ جن جرموں میں صدقہ کا حکم ہے، اگر مذکورہ بالا مجبوریوں کی وجہ سے صادر ہوئے، تو یہ اختیار ہوگا کہ صدقہ کے بدلے ایک روزہ رکھ لے۔

☆ کفارہ کی قربانی بھی حرم ہی میں ہونی چاہیے، اگر کسی نے حرم کے علاوہ اور کہیں کیا تو کفارہ ادا نہیں ہوگا۔

☆ کفارہ کے جانور کا گوشت نہ خود کھانا جائز ہے، نہ مالدار کو کھلانا، بلکہ پورا گوشت مسکینوں کا حق ہے۔

☆ اگر کسی نے کفارہ کے روزے رکھے تو اس میں شرط یہ ہے کہ صبح صادق سے پہلے ہی نیت کرلے۔ یہ بھی نیت کرنا ضروری ہے کہ فلاں کفارہ کا روزہ ہے۔ اگر کسی نے صرف روزہ کی نیت کی یا نفل یا کوئی اور نیت کی تو کفارہ ادا نہ ہوگا۔

## خوشبو اور تیل

☆ اگر کسی نے زیادہ خوشبو لگایا، جو دیکھنے ہی میں زیادہ لگے، اگرچہ عضو کے تھوڑے ہی حصے پر ہو، یا کسی بڑے عضو (مثلاً سر، منہ، پنڈلی وغیرہ) پر لگایا تو خوشبو چاہے تھوڑی ہی ہو ان دونوں صورتوں میں دَم واجب ہے۔

☆ اگر کسی نے تھوڑی سی خوشبو عضو کے تھوڑے حصے میں لگایا تو صدقہ ہے۔

☆ کسی نے احرام سے پہلے بدن پر خوشبو لگایا تھا، اب احرام کے بعد پھیل کر دوسرے اعضا کو لگ گئی تو کوئی حرج نہیں۔

☆ خوشبودار تیل لگانے کا بھی وہی حکم ہے جو خوشبو لگانے کا ہے۔

☆ تِل اور زیتون کا تیل بھی خوشبو کے حکم میں ہے، اگر چہ ان میں خوشبو نہ ہو، البتہ ان سے کھانا پکانے، دوا کے طور پر ناک میں چڑھانے، زخم پر لگانے اور کان میں ڈالنے سے دَم وغیرہ واجب نہیں۔

☆ تھوڑی سی خوشبو بدن کے الگ الگ اعضا پر لگائی، اگر جمع کرنے پر پورے بڑے عضو کی مقدار کو پہنچ جائے تو دَم ہے، ورنہ صدقہ۔

☆ زیادہ خوشبو لگانے پر دَم واجب ہے، چاہے ایک ہی جگہ لگائے یا الگ الگ جگہ۔

☆ احرام کی حالت میں پھول، پھل وغیرہ کی خوشبو سونگھنا مکروہ ہے، لیکن اس سے دَم یا کفارہ لازم نہیں۔

☆ احرام کی حالت میں تمباکو بھی نہ استعمال کریں کہ اس میں بھی خوشبو ہوتی ہے، لیکن اگر کسی نے استعمال کرلیا تو دَم وغیرہ واجب نہیں۔ عام دنوں میں بھی تمباکو سے پرہیز ہی کرنا چاہیے کہ وہ کینسر کا باعث ہے، اس کے علاوہ اس میں مختلف دنیوی نقصانات کے ساتھ شرعاً کراہت بھی ہے۔

## سلے ہوئے کپڑے پہننا

☆ احرام کی حالت میں سلا ہوا کپڑا ایک رات تک یا ایک دن تک یا بارہ گھنٹے تک پہنے رہا تو دَم واجب ہے اور بارہ گھنٹے سے کم پہنا تو صدقہ واجب ہے، چاہے تھوڑی ہی دیر کیوں نہ پہنا ہو۔

☆ اگر لگاتار کئی دن تک پہنے رہا تب بھی ایک ہی دَم واجب ہے، لیکن اگر کئی دن پہننے کی صورت میں ایک دن بلا عذر پہنا اور دوسرے دن عذر کی وجہ سے تو دو دَم واجب ہوں گے۔

☆ اگر سلا ہوا کپڑا پہنا اور اس کا کفارہ ادا کر دیا، مگر اتارا نہیں، پھر

دوسرے دن بھی پہنے رہا تو دوسرا کفارہ واجب ہے۔

## سر یا چہرہ چھپانا

☆ کسی نے سوتے میں یا جاگتے میں پورا چہرہ یا چہرے کا چوتھائی حصہ بارہ گھنٹے یا اس سے زیادہ تک چھپالیا تو دَم واجب ہے، اگر بارہ گھنٹے سے کم ہے تو صدقہ واجب ہے۔

☆ کسی نے سوتے میں یا جاگتے میں بارہ گھنٹے تک پورا یا چوتھائی سر چھپایا تو دَم واجب ہے، بارہ گھنٹے سے کم ہے تو صدقہ واجب ہے۔

☆ اگر چوتھائی سے کم حصے کو بارہ گھنٹے یا اس سے زیادہ تک چھپائے رکھا تو صدقہ واجب ہے اور اگر بارہ گھنٹے سے کم ہے تو کفارہ نہیں، مگر گناہ ہے۔

☆ احرام کی حالت میں سر پر کپڑے کی گٹھری رکھنا بھی سر چھپانے کے حکم میں ہے، اس سے بھی دَم یا صدقہ واجب ہوگا۔

☆ غلہ کی گٹھری یا برتن وغیرہ رکھنے میں کوئی حرج نہیں۔

☆ ایسا جوتا پہنا جس سے پیر کے پنجے کے بیچ حصہ کی ابھری ہوئی ہڈی چھپ جاتی ہے تو بارہ گھنٹے یا اس سے زیادہ تک پہننے میں دَم واجب ہے، بارہ گھنٹے سے کم پہننے میں صدقہ۔

☆ احرام کی حالت میں بنیان وغیرہ بھی پہننا جائز نہیں۔

## بال وغیرہ توڑنا

☆ احرام کی حالت میں سر یا داڑھی کے چوتھائی بال یا اس سے زیادہ کسی طرح دور کرنے سے دَم واجب ہوگا، چوتھائی سے کم ہے تو صدقہ لازم ہے۔

☆ پوری گردن، پوری ایک بغل کے بال یا ناف کے نیچے کے بال دور کرنے میں دَم واجب ہوتا ہے، اس سے کم کیا تو صدقہ واجب ہے۔ دونوں بغل کے بال صاف کیے تب بھی ایک ہی دم واجب ہوگا۔

☆ مونچھ اگرچہ پوری منڈوائے یا کتروائے، صدقہ لازم ہے۔

☆ روٹی پکانے میں کچھ بال جل گئے یا وضو کرنے، کھجانے یا کنگھا

کرنے میں کچھ بال گر گئے تو صدقہ واجب ہے۔

☆ دو تین بال تک ہر بال کے بدلے ایک مٹھی اناج یا ایک ٹکڑا روٹی یا ایک چھوہارا صدقہ کرے۔

☆ اپنے آپ یا بے ہاتھ لگائے بال گر جائیں یا بیماری کی وجہ سے سارے بال جھڑ جائیں تو کچھ نہیں۔

## ناخن تراشنا

☆ ایک ہاتھ یا ایک پیر کے پانچوں ناخن کاٹے یا ایک ساتھ دونوں ہاتھوں اور دونوں پیروں کے بیسوں ناخن کاٹے تو دَم واجب ہے۔

☆ اگر کسی ہاتھ یا پیر کے پورے پانچ ناخن نہ تراشے تو جتنے ناخن تراشے سب کے بدلے ایک ایک صدقہ واجب ہے۔ مثلاً اگر چاروں ہاتھ پیر کے چار چار ناخن کاٹے تو سولہ صدقہ لازم ہے۔ لیکن اگر سولہ صدقے کی رقم ایک دَم کی رقم سے زیادہ ہو جائے تو صدقہ نہ کرتے ہوئے ایک دَم دے۔

☆ اگر ایک ہاتھ اور ایک پیر کے پانچوں ناخن ایک بیٹھک میں اور دوسرے کے پانچوں ناخن دوسری بیٹھک میں کترے تو دو دَم واجب ہیں۔

☆ چاروں ہاتھ پیر کے بیسوں ناخن چار بیٹھک میں کاٹے تو چار دم واجب ہے۔

☆ کوئی ناخن ٹوٹ گیا کہ بڑھنے کے قابل نہ رہا، اس کا بقیہ حصہ کاٹ لیا تو کوئی حرج نہیں۔

## بوسہ لینا، چھونا یا جماع کرنا

☆ احرام کی حالت میں شہوت کے ساتھ عورت کو بوسہ لینے، گلے لگانے اور بدن چھونے میں دَم واجب ہے، اگرچہ انزال نہ ہو۔

☆ مرد اور عورت دونوں احرام کی حالت میں تھے، مرد نے عورت کو شہوت کے ساتھ بوسہ لیا یا چھوا، یا گلے لگایا، لیکن عورت کو اس سے لذت محسوس نہ ہوئی تو مرد پر دم واجب ہے، عورت پر کچھ بھی لازم نہیں۔

☆ احتلام کی وجہ سے یا جماع کے خیال سے انزال ہو گیا تو کوئی حرج نہیں، لیکن حالت احرام میں جماع وغیرہ کے خیال سے بھی پرہیز کرنا چاہیے۔

☆ کل طواف یا طواف کے چار چکروں سے پہلے ہمبستری کی تو عمرہ فاسد ہو گیا، دَم دے اور عمرہ کی قضا کرے۔

☆ اگر کل طواف یا طواف کے چار چکروں کے بعد سعی اور حجامت سے پہلے جماع کیا تو دَم دے، عمرہ کی قضا نہیں۔

## احرام میں جوں مارنا

☆ احرام کی حالت میں اپنی جوں اپنے بدن یا کپڑے میں ماری یا پھینک دی تو ایک جوں کے بدلے روٹی کا ایک ٹکڑا کفارہ دے اور دو یا تین جوں ہوں تو ایک مٹھی اناج دے اور اس سے زیادہ میں صدقہ دے۔

☆ جوں مارنے کے لیے سر یا کپڑا دھویا، یا دھوپ میں ڈالا جب بھی

یہی کفارے ہیں۔

☆ کپڑا بھیگ گیا تھا، سکھانے کے لیے دھوپ میں رکھا، اس سے جوئیں مرگئیں، مگر یہ جوئیں مارنے کے لیے نہیں رکھا تھا تو کچھ حرج نہیں۔

## طواف میں غلطیاں

☆ کسی نے طواف کے چار پھیرے یا اس سے زیادہ جنابت کی حالت میں لگایا تو دَم دے اور بے وضو کیا تو صدقہ دے۔

☆ اگر تین پھیرے یا اس سے کم جنابت کی حالت میں کیے تو ہر پھیرے کے بدلے میں ایک صدقہ واجب ہوگا۔ مذکورہ دونوں صورتوں میں اگر دوبارہ صحیح طور پر طواف کرلیا تو کفارہ ساقط ہو جائے گا۔

☆ کسی نے عمرہ کے طواف کا ایک پھیرا بھی چھوڑ دیا، تو دَم لازم آئے گا اور بالکل نہ کیا یا اکثر حصہ چھوڑ دیا تو کفارہ نہیں، اس کا ادا کرنا لازم ہے۔

☆ نجس کپڑوں میں طواف مکروہ ہے، مگر اس پر کفارہ نہیں۔

## سعی میں غلطیاں

☆ کسی نے بلا عذر سعی کے چار پھیرے کرسی، گاڑی، ڈولی یا کسی چیز پر بیٹھ کر کیے یا چھوڑ دیے تو دَم دے، عمرہ ہو گیا۔ اگر دوبارہ سعی کر لیا تو دَم بھی ساقط ہو جائے گا۔

☆ چار سے کم پھیرے بیٹھ کر یا سوار ہو کر لگائے تو ہر پھیرے کے بدلے ایک ایک صدقہ دے، اس صورت میں بھی اگر سعی دوبارہ کر لیا تو صدقہ ساقط ہو جائے گا۔

☆ طواف سے پہلے سعی کیا، پھر اگر دوبارہ سعی نہ کیا تو دَم دے۔

## حَلْق کی غلطیاں

☆ عمرہ کا حَلْق بھی حدودِ حرم کے اندر ہی ہونا چاہیے، اگر کسی نے حدود حرم سے باہر کیا تو اس میں بھی دَم واجب ہے۔

## ضروری تنبیہ

☆ بدنگاہی ہمیشہ ہی حرام ہے اور حرم شریف میں تو آپ کا امتحان ہو رہا ہے، اس لیے کہ عورتوں کو حکم دیا گیا کہ یہاں منہ نہ چھپاؤ اور مردوں کو حکم دیا گیا کہ ان کی طرف نگاہ نہ کرو۔ یقین جانو کہ یہ بڑے غیرت والے بادشاہ کی بندیاں ہیں اور اس وقت آپ اور وہ خاص دربار میں حاضر ہو۔ بلاشبہہ جب شیر کا بچہ اس کی بغل میں ہو، اس وقت اس پر کون نگاہ اٹھا سکتا ہے، اسی طرح یہ اللہ عزوجل کی بندیاں اس کے خاص دربار میں حاضر ہیں، ان پر بدنگاہی کس قدر سخت گناہ کا باعث ہوگی۔ لہٰذا اپنے دل اور اپنی نگاہوں کو سنبھالے رکھیں۔ حرم وہ جگہ ہے جہاں گناہ کے ارادے پر بھی پکڑا جاتا ہے اور ایک گناہ ایک لاکھ گناہ کے برابر ہوتا ہے۔

## لمحۂ فکریہ

☆ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو کوئی عمرہ کے ارادے سے نکلے تو اس کے گھر تک لوٹنے تک اس کے ہر قدم کے بدلے اس کے نامۂ اعمال میں ایک ایک ہزار نیکیاں لکھی جائیں گی، اس کے ایک ایک ہزار گناہ مٹائے جائیں گے اور اس کے ایک ایک ہزار درجے بلند کیے جائیں گے۔ (جامع کبیر للسیوطی: ۴۸۵۴)

☆ اب آپ نے اندازہ لگا لیا ہوگا کہ عمرہ کرنے کے بعد اللہ عزوجل نے آپ کو گناہوں سے بالکل پاک فرما دیا ہے۔

☆ یاد رکھیں! عمرہ سے واپسی کے بعد آپ کی زندگی میں مکمل تبدیلی آنی چاہیے۔ اگر خدانخواستہ عمرہ کے بعد بھی زندگی میں تبدیلی نہ آئی تو بتائیں ان مقامات مقدسہ سے بڑھ کر اور کون سی جگہ ہوگی جہاں جانے کے بعد آپ اپنے اندر تبدیلی لائیں گے۔

☆ عمرہ سے لوٹنے کے بعد نمازوں کی مکمل پابندی کریں، پیارے آقا

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی پیاری سُنّتوں پر عمل کریں، گناہوں سے ہمیشہ بچیں، قرآن مقدس کی تلاوت کی عادت بنالیں اور دعوت و ارشاد اور اصلاح معاشرہ کے کاموں میں دلچسپی لیں۔

☆ دعا ہے کہ اللہ عزوجل اپنے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صدقہ وطفیل سب کے عمروں کو قبول فرمائے اور ادب کے ساتھ بار بار مکۂ معظّمہ اور مدینۂ منورہ کی حاضری نصیب فرمائے۔

☆ امید ہے کہ ان مقدس مقامات پر آپ اس فقیر (محمد شاکر علی نوری) اور اس کے رفقائے کار کو بھی اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں گے۔



# حاضریِ مدینہ منورہ

عمرہ سے پہلے یا عمرہ مکمل کرنے کے بعد بارگاہ نبوی میں بھی ضرور حاضری دیں۔ حاضری کے آداب بیان کرنے سے پہلے مختصراً مدینۂ منورہ اور مسجد نبوی کے فضائل تحریر کیے جا رہے ہیں، تا کہ انہیں پڑھ کر شہر مدینہ کی عظمت مزید دل میں جاگزیں ہو جائے۔

## مسجد نبوی کے فضائل

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

صَلٰوۃٌ فِیُ مَسُجِدِیُ هٰذَا خَیُرٌ مِّنُ اَلُفِ صَلٰوۃٍ فِیُمَا سِوَاہُ اِلَّا الُمَسُجِدَ الُحَرَامَ. (بخاری شریف، حدیث: ۱۱۹۰)

(ترجمہ) میری اس مسجد (مسجد نبوی) میں نماز پڑھنا مسجد حرام کے علاوہ باقی تمام مسجدوں میں ایک ہزار نمازوں سے افضل ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ سرورِ

کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تین مسجدوں کا سفر کرو، مسجد حرام کا، میری مسجد کا اور مسجد اقصیٰ کا۔ (بخاری شریف، حدیث:۱۱۸۹)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ شہنشاہِ کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص میری مسجد میں چالیس نمازیں ادا کرے اور اس کی کوئی نماز فوت نہ ہو تو اس کے لیے دوزخ سے نجات، عذاب سے چھٹکارا اور نفاق سے دوری لکھ دی جاتی ہے۔ (مسند امام احمد، حدیث:۱۲۹۱۹)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسولِ اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

مَنْ جَآءَ مَسْجِدِیْ هٰذَا لَمْ یَاْتِهِ اِلَّا لِخَیْرٍ یَّتَعَلَّمُهٗ اَوْ یُعَلِّمُهٗ فَهُوَ بِمَنْزِلَةِ الْمُجَاهِدِ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَ مَنْ جَآءَ لِغَیْرِ ذٰلِکَ فَهُوَ بِمَنْزِلَةِ الرَّجُلِ یَنْظُرُ اِلٰی مَتَاعِ غَیْرِهٖ.

(سنن ابن ماجہ، حدیث:۲۳۲)

(ترجمہ) جو شخص میری اس مسجد میں بھلی بات سیکھنے یا سکھانے کی نیت سے آئے وہ اللہ کی راہ میں جہاد کرنے والے کی طرح ہے اور جو کسی اور مقصد کے لیے آئے وہ اس شخص کی طرح ہے جو دوسروں کے سازوسامان پر نظر رکھتا ہے۔

ان حدیثوں سے مسجد نبوی شریف کے مختلف فضائل عیاں ہوتے ہیں، ان میں سے چند حسب ذیل ہیں:

☆ مسجد نبوی میں نماز پڑھنا عام مسجدوں میں نماز پڑھنے سے ہزار گنا زیادہ ثواب رکھتا ہے۔

☆ بہ قصد زیارت مدینۂ منورہ کی طرف سفر کرنے کی صراحت خود حضور رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمائی۔

☆ مسجد نبوی شریف میں مسلسل چالیس نمازیں ادا کرنا دوزخ، عذاب اور نفاق سے نجات کا باعث ہے۔

☆ اچھی نیت سے مسجد نبوی شریف کی حاضری اللہ کی راہ میں جہاد کے

برابر ثواب رکھتی ہے۔

## روضۂ انور کی زیارت کا حکم

حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے روضۂ انور کی زیارت یقیناً عاشقوں کے دل کے لیے سرور اور مغموم دلوں کے رنج وغم کو دور کرنے کا ذریعہ ہے۔ آپ کی بارگاہ میں حاضر ہوکر آپ کے توسل سے اللہ رب العزت کی بارگاہ میں استغفار کرنا گناہوں کی بخشش کا سبب ہے۔ خود خلاقِ کائنات جل جلالہ قرآن مقدس میں ارشاد فرماتا ہے:

وَ لَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا○

(سورۂ نسا، آیت: ۶۴)

(ترجمہ) اور اگر جب وہ اپنی جانوں پر ظلم کریں، تو اے محبوب تمہارے حضور حاضر ہوں اور پھر اللہ سے معافی چاہیں اور رسول ان کی شفاعت فرمائے، تو ضرور اللہ کو بہت توبہ قبول کرنے والا، مہربان

پائیں۔ (کنزالایمان)

اس آیت میں گنہگاروں کے گناہوں کی بخشش کے لیے ارحم الراحمین نے تین شرطیں لگائی ہیں۔اول دربارِرسول میں حاضری، دوم استغفاراورسوم رسول کی دعائے مغفرت۔ یہ حکم صرف حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ظاہری و دنیوی حیات ہی تک محدود نہیں، بلکہ روضۂ اقدس میں حاضری بھی یقیناً دربارِرسول ہی میں حاضری ہے۔اسی لیے علمائے کرام نے تصریح فرمادی ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دربار کا یہ فیض آپ کی وفات اقدس سے منقطع نہیں ہوا ہے،اس لیے جو گنہگار قبرِ انور کے پاس حاضر ہو جائے اور وہاں خدا سے استغفار کرے اور چوں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تو اپنی قبر انور میں اپنی امت کے لیے استغفار فرماتے ہی رہتے ہیں، لہٰذا اس گنہگار کے لیے مغفرت کی تینوں شرطیں پا لی گئیں، اس لیے ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی ضرور مغفرت ہو جائے گی۔ (سیرۃ المصطفیٰ،ص:۶۳۶)

# زیارت روضۂ رسول ﷺ کے فضائل

حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ حضور تاجدارِ مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

مَنْ زَارَ قَبْرِیْ وَجَبَتْ لَہٗ شَفَاعَتِیْ. (دارقطنی، حدیث:۱۹۴)

(ترجمہ) جس نے میری قبر کی زیارت کی اس کے لیے میری شفاعت واجب ہوگئی۔

حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ حضور سرکار دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے میری قبر کی زیارت کی میں قیامت کے دن اس کی شفاعت کروں گا۔

(شعب الایمان للبیہقی، حدیث:۴۱۵۳)

حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ حضور تاجدار مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے میری وفات کے بعد میری قبر کی زیارت کی گویا کہ اس نے میری زندگی میں

میری زیارت کی۔ (المعجم الکبیر للطبرانی، حدیث: ۴۱۱)

آل خطاب میں سے ایک شخص سے مروی ہے کہ حضور رحمت عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

مَنْ زَارَنِیْ مُتَعَمِّدًا کَانَ فِیْ جِوَارِیْ یَوْمَ الْقِیَامَةِ وَ مَنْ سَکَنَ الْمَدِیْنَةَ وَ صَبَرَ عَلٰی بَلَآئِهَا کُنْتُ لَهٗ شَهِیْدًا وَّ شَفِیْعًا یَوْمَ الْقِیَامَةِ. (شعب الایمان للبیہقی، حدیث: ۴۱۵۲)

(ترجمہ) جس نے بالقصد میری قبر کی زیارت کی وہ قیامت کے دن میرے پڑوس میں ہوگا اور جس نے مدینۂ منورہ میں سکونت اختیار کی اور اس کی بلاؤں پر صبر کیا، قیامت کے دن میں اس کے لیے گواہ اور سفارشی رہوں گا۔

حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مَنْ جَآءَنِیْ زَآئِرًا لَّا یَعْلَمُ لَهٗ حَاجَةً اِلَّا زِیَارَتِیْ کَانَ حَقًّا عَلَیَّ اَنْ اَکُوْنَ لَهٗ شَفِیْعًا یَّوْمَ الْقِیَامَةِ. (مجمع الزوائد، حدیث: ۵۸۴۲)

(ترجمہ) جو شخص میرے روضہ کی زیارت کے لیے آیا کہ میرے روضے کی زیارت کے علاوہ کسی اور مقصد کے تحت نہ آیا ہو، مجھ پر اس کا یہ حق ہے کہ قیامت کے دن میں اس کی شفاعت کروں۔

حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ حضور تاجدارِ مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مَنْ حَجَّ الْبَیْتَ وَ لَمْ یَزُرْنِیْ فَقَدْ جَفَانِیْ. (جامع الاحادیث للسیوطی، حدیث: ۲۱۹۹۷)

(ترجمہ) جس نے حج کیا اور میری قبر کی زیارت نہ کی اس نے مجھ پر ظلم کیا۔

حدیث قدسی حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے، اللہ عزوجل ارشاد فرماتا ہے: جو شخص میرے گھر یا میرے رسول کے گھر یا بیت المقدس کی زیارت کے لیے گیا اور اس کا انتقال ہو گیا تو اس نے شہادت کی موت پایا۔ (مسند الفردوس، حدیث: ۴۴۴۷)

ان حدیثوں میں روضۂ انور پر حاضری کے درج ذیل فضائل

بیان کیے گئے ہیں:

☆ جو شخص روضۂ انور پر حاضر ہو، اس کی شفاعت کی گیارنٹی خود حضور رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے لی ہے۔

☆ قبر انور کی زیارت کرنا خود حضور رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی زیارت کرنے کے برابر برکات وحسنات کا باعث ہے۔

☆ جو شخص خصوصاً روضۂ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی زیارت کی غرض سے مدینۂ منورہ حاضر ہو، اس کو قیامت کے دن حضور رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جوارِ رحمت میں جگہ عطا فرمائیں گے۔

☆ مدینۂ منورہ میں قیام پذیر ہونے والے کے لیے حضور رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے شہادت اور شفاعت کا وعدہ فرمایا ہے۔

☆ عمرہ کر کے روضۂ انور کی زیارت کیے بغیر واپس آ جانا انتہائی محرومی کا کام ہے۔

☆ روضۂ رسول کی زیارت کے لیے جانے والا اگر وفات پا جائے تو اسے شہادت کا درجہ عطا ہوتا ہے۔

## مدینہ منوّرہ میں قیام
## اور حاضری کے آداب

وہ بارگاہ نہایت ہی عظیم ہے، جب کوئی شخص حاضر بارگاہ ہونے کا ارادہ کرے تو اس دربار کا ادب اور حاضری کے آداب ملحوظ رکھنا ضروری ہے، ورنہ ادنیٰ سی گستاخی تمام اعمال کو اکارت کرسکتی ہے۔

ہم یہاں پر مدینۂ منورہ میں حاضری کے آداب بیان کررہے ہیں تاکہ زائرین مدینہ ان پر عمل کر کے حاضری کی برکتوں سے مالا مال ہوں اور خوب فیوض وبرکات لوٹ کرلائیں۔

## اخلاص نیت

اس عظیم بارگاہ میں حاضری کے وقت نیت خالص زیارت اقدس کی کرنی چاہیے۔ کیوں کہ اس نیت پر ہی سارے افعال کا دارو مدار ہے۔ چنانچہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ہادی اعظم

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مَنْ زَارَنِی فِی الْمَدِیْنَةِ مُحْتَسِبًا کَانَ فِیْ جِوَارِیْ وَکُنْتَ لَهُ شَفِیْعاً یَوْمَ الْقِیٰمَةِ.

(ترجمہ) جس نے مدینہ میں آکر میری زیارت کی، بُرائی سے باز رہتے ہوئے یا بہ نیت ثواب، وہ میرے پڑوس میں ہوگا اور قیامت کے دن میں اس کی شفاعت کروں گا۔ (شفاء السقام، ص:۳۶)

ایک مقام پر ارشاد فرماتے ہیں: مَنْ زَارَنِیْ مُتَعَمِّدًا کَانَ فِیْ جِوَارِیْ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ. (ترجمہ) جو قصداً و عمداً میری زیارت کرے وہ قیامت کے دن میرے پڑوس میں ہوگا۔ (مشکوۃ، حدیث:۲۷۵۵)

عاشقان رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا طریقہ رہا کہ وہ جب بھی مدینہ منّورہ جاتے تو ان کا اصل مقصد صرف زیارت روضۂ انور ہوتا۔ جیسا کہ عاشق صادق اعلیٰ حضرت امام اہل سُنَّت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ؎

اُس کے طفیل حج بھی خدا نے کرادیے

اصلِ مُراد حاضری اس پاک در کی ہے
کعبہ بھی ہے انہیں کی تجلّی کا ایک ظِلّ
روشن انہیں کے عکس سے پُتلی حجر کی ہے
ہوتے کہاں خلیل و بنا کعبہ و منیٰ
لولاک والے صاحبی سب تیرے گھر کی ہے

لہٰذا اگر اللہ تعالیٰ توفیق دے اور سرکارِ مدینہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کرم فرمادیں کیوں کہ ؎

کہاں کا منصب کہاں کی دولت قسم خدا کی ہے یہ حقیقت
جنہیں بلایا ہے مصطفیٰ نے وہی مدینے کو جا رہے ہیں

اور اگر حاضری نصیب ہو جائے تو صرف اور صرف اپنے آقا صاحب لولاک صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کے روضۂ انور کی زیارت کی نیت کریں۔ یاد رکھیں! اس راہ میں بہت سے بہکانے والے ملیں گے، ان کے بہکانے میں نہ آئیں اور طریق اہل محبت پر ثابت قدم رہتے ہوئے

اسی مقصد کے پیشِ نظر چلیں کہ ہم گنہ گار، سیاہ کار، سلطان زمین وزماں، سرورکون ومکاں، شفیع عاصیاں، رحمت عالمیاں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے حضور حاضر ہورہے ہیں، تاکہ ان کی شفاعت خاص کے حقدار ہو جائیں۔

اللہ عزوجل قرآن مقدس میں ارشاد فرماتا ہے: وَمَنْ یَّخْرُجْ مِنْ بَیْتِہٖ مُھَاجِرًا اِلَی اللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ ثُمَّ یُدْرِکْہُ الْمَوْتُ فَقَدْ وَقَعَ اَجْرُہٗ عَلَی اللّٰہِ. (ترجمہ) اور جو اپنے گھر سے نکلا اللہ ورسول کی طرف ہجرت کرتا، پھر اسے موت نے آلیا تو اس کا ثواب اللہ کے ذمہ پر ہو گیا۔ (سورۂ نسا، آیت: ۱۰۰)

مدنی آقا علیہ الصلوٰۃ والسلام کا بھی فرمان عالیشان ہے: فَمَنْ کَانَتْ ھِجْرَتُہٗ اِلیٰ اللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ فَھِجْرَتُہٗ اِلیٰ اللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ. (ترجمہ) تو جس کی ہجرت اللہ اور اس کے رسول (جل جلالہٗ وصلی اللہ علیہ وسلم) کی طرف ہو تو اس کی ہجرت اللہ اور اس کے رسول (جل جلالہ، وصلی اللہ علیہ وسلم) کی طرف ہی ہے۔ (بخاری شریف، حدیث: ۵۴)

## دوران سفر

راستے بھر عبادت واطاعت میں مشغول رہیں۔ خصوصاً فرائض، واجبات اور سُنّتوں کا بہت خیال رکھیں اور ان کو ہرگز ترک نہ ہونے دیں۔

## معمولات سفر

زائر مدینہ کو چاہیے کہ ذکر الٰہی، تلاوت کلام پاک اور خصوصاً درود مبارکہ کی کثرت کرے کیوں کہ زائر جب مدینہ طیبہ کے راستے میں درود وسلام پڑھتا ہوا آتا ہے تو فرشتوں کا ایک گروہ جو صرف اسی کام پر مقرر ہے، بارگاہ رسالت مآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں عرض کرتا ہے کہ فلاں بن فلاں زیارت کے لیے آرہا ہے، بلکہ زائر مدینہ درود شریف کے جو الفاظ اپنی زبان سے دہراتا ہے، فرشتے انہیں الفاظ کے ساتھ درود مبارکہ حضور رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ میں پیش کرتے ہیں۔ پھر یہ بھی کیا کم ہے کہ ہمارا نام ہمارے والد کے نام کے

ساتھ حضور رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ میں ذکر کیا جائے۔

## خوش اخلاقی

ہر کسی کے ساتھ اچھے اخلاق سے پیش آنا بھی مدینہ منورہ کے آداب میں شامل ہے۔لہٰذا کوشش کریں کہ راستے میں یا شہر مدینہ میں آپ کی ذات سے کسی کو بھی کسی قسم کی تکلیف نہ پہنچے۔

## اظہار مسرت

حضور نبی کریم رؤف ورحیم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی محبت اپنے دل میں بسائے ہوئے، خوشی کا اظہار کرتے ہوئے، مدینہ منورہ کی طرف روانہ ہوں۔جیسے جیسے شہرِ مدینہ قریب آئے، عشق ومحبت کی آگ آپ کے سینے میں بڑھتی رہے۔

## کثرت درود

جب مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے مینار، گنبدِ خضریٰ اور مدینہ منورہ کے درودیوار نظر آجائیں تو نہایت ذوق وشوق سے اَلصَّلوٰۃُ

وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ (صلی اللہ علیک وسلم) کی کثرت کریں اور سواری سے اتر جائیں، کیوں کہ اس وقت رحمت کے فرشتے استقبال کو آتے ہیں اور زائرینِ مدینہ پر رحمت وانوار کے تحفے نچھاور کرتے ہیں۔ ہو سکے تو دو رکعت نفل بطورِ شکرانہ ادا کریں، پھر نہایت عقیدت ومحبت سے روتے ہوئے آگے بڑھیں۔

ہاں ہاں رہِ مدینہ ہے غافل ذرا تو جاگ
او پاؤں رکھنے والے! یہ جا چشم وسر کی ہے

(اعلیٰ حضرت علیہ الرحمۃ والرضوان)

علامہ جامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کیا خوب فرماتے ہیں:

یا رسول اللہ بہ سوئے خود مرا تو رہ نما
تا ز فرق سر قدم سازم ز دیدہ پا کنم

(ترجمہ) اے اللہ کے پیارے رسول صلی اللہ تعالیٰ مجھے آپ اپنے دیار پاک میں بلا لیجیے تا کہ میں اپنے پیروں اور آنکھوں سے چل کر

آپ کی بارگاہ میں حاضر ہو جاؤں۔

## مدینۂ منورہ میں داخلہ

شہرِ مدینہ میں داخل ہوتے ہوئے یہ دعا پڑھیں:

بِسْمِ اللّٰہِ مَاشَآءَ اللّٰہُ لَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ. رَبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَاَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ. اَللّٰھُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِکَ وَارْزُقْنِیْ مِنْ زِیَارَۃِ رَسُوْلِکَ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَارَزَقْتَ اَوْلِیَائَکَ وَاَھْلَ طَاعَتِکَ وَاَنْقِذْنِیْ مِنَ النَّارِ وَاغْفِرْلِیْ وَارْحَمْنِیْ یَاخَیْرَ مَسْئُوْلٍ.

## تعظیم مدینہ

یہ بات ہمیشہ ذہن میں رہے کہ یہ شہر محبوب رب العالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا شہر ہے۔ میرے آقا علیہ الصلوٰۃ والسلام اس شہر کے گلی کوچوں اور مکانوں میں چلتے پھرتے، بیٹھتے اور آرام فرمایا کرتے تھے۔ نہ معلوم کس جگہ، کس مقام پر سرکار علیہ الصلوٰۃ والسلام کے قدمِ ناز

پڑے ہوں گے۔لہٰذا یہاں کی ساری زمین بلکہ اس مقدس سرزمین کی ہر چیز کی تعظیم کریں۔اہلِ محبت کے طریقے کے مطابق وہاں کی ہر چیز کو عقیدت ومحبت کی نظر سے دیکھیں۔

امام الائمۃ حضرت امام قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

وَ اَوَّلُ اَرْضٍ مَسَّ جِلْدَ الْمُصْطَفٰی تُرَابُهَا اَنْ تَعَظَّمَ عَرَصَاتُهَا وَتُنَمَّ نَفَحَاتُهَا وَتُقَبَّلَ رُبُوْعُهَا وَ جُدْرَانُهَا.

(ترجمہ) جس سرزمین کی مٹی کو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے جسم اقدس کے ساتھ لگنے کا شرف حاصل ہوا ہے لازم ہے کہ ان میدانوں کی بھی تعظیم کی جائے اوراس کی ہواؤں کو سونگھا جائے اوراس کے درودیوار کو بوسہ دیا جائے۔ (شفا شریف:۲/۴۶)

امام الائمہ حضرت امام مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس شخص کو تیس درے مارنے کا حکم دیا تھا جس نے کہا تھا کہ مدینہ منورہ کی مٹی خراب ہے۔آپ نے فرمایا کہ جس سرزمین میں افضل الخلائق صلی اللہ

علیہ وسلم آرام فرما ہیں، تو کہتا ہے کہ اس سرزمین کی مٹی خراب ہے، تو اس لائق تھا کہ تیری گردن ماردی جائے۔ (شفا شریف: ۲/۴۷)

اعلیٰ حضرت امام اہل سُنَّت مجد دِ دین وملت الشاہ امام احمد رضا خان علیہ الرحمۃ والرضوان مدینہ منورہ کی مقدس مٹی کے تعلق سے ارشاد فرماتے ہیں ۔

جس خاک پہ رکھتے تھے قدم سید عالم
اس خاک پہ قرباں دل شیدا ہے ہمارا

## غسل و طھارت

بہتر ہے کہ مدینہ منور جیسے مقدس شہر میں داخل ہونے سے پہلے "بِئرِ علی" یا کسی اور مقام پر غسل کرلیں۔ اگر داخل ہونے سے پہلے نہ کرسکیں تو شہر میں داخل ہونے کے بعد روضۂ منورہ پر حاضری سے پہلے غسل کرلیں، پاک وصاف لباس پہن لیں، خوشبو لگا لیں، داڑھی

اور سر میں کنگھی کرلیں۔ الغرض جس قدر ممکن ہو نظافت اور طہارت کے ساتھ اس دربار میں حاضر ہوں۔

یاد رکھیں! ہر کام کرتے وقت سُنَّت کا خیال رہے، کوئی بھی کام خلافِ سُنَّت نہ ہونے پائے۔ پھر عاجزی وانکساری کے ساتھ بارگاہِ سرورِ کون ومکاں صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب نگاہیں نیچی کیئے ہوئے بڑھتے چلے جائیں۔

حاجیو آؤ شہنشاہ کا روضہ دیکھو
کعبہ تو دیکھ چکے کعبہ کا کعبہ دیکھو

(اعلیٰ حضرت علیہ الرحمۃ والرضوان)

## صدقہ وخیرات

دربارِ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں حاضری سے پہلے کچھ صدقہ وخیرات کرنا مستحب ہے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ قرآن پاک میں ارشاد فرماتا ہے:

یٰۤاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا نَاجَیْتُمُ الرَّسُوْلَ فَقَدِّمُوْا بَیْنَ یَدَیْ نَجْوٰیکُمْ صَدَقَۃً ؕ ذٰلِکَ خَیْرٌ لَّکُمْ وَ اَطْھَرُ ؕ فَاِنْ لَّمْ تَجِدُوْا فَاِنَّ اللّٰہَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌO

(ترجمہ) اے ایمان والو! جب تم رسول سے کوئی بات آہستہ عرض کرنا چاہوتو اپنی عرض سے پہلے کچھ صدقہ دے لو، یہ تمہارے لیے بہتر اور بہت ستھرا ہے۔ پھر اگر تمہیں مقدور نہ ہوتو اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔ (سورۂ مجادلہ، آیت:۱۲)

## تحصیل اذن

بہتر ہے کہ باب جبرئیل سے داخل ہوں اور داخل ہونے سے پہلے کچھ دیر اس طرح ٹھہرے رہیں گویا حاضری کی اجازت مانگ رہے ہیں، پھر اعتکاف کی نیت (نَوَیْتُ سُنَّۃَ الْاِعْتِکَافِ) کر کے دایاں پیر مسجد کے اندر رکھیں اور یہ دعا پڑھیں:

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَبِوُجْھِہِ الْکَرِیْمِ مِنَ الشَّیْطٰنِ

الـرَّجِيُـمِ. بِسُـمِ الـلّٰـهُ وَلَاحَوُلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ. اَلُحَمُدُ لِلّٰهِ مَاشَاءَ اللّٰهُ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَيِّدِنَا وَمَوُلَانَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصُحَابِهٖ وَبَارِکُ وَسَلِّمُ. اَللّٰهُمَّ اغُفِرُلِیُ ذُنُوُبِیُ وَافُتَحُ لِیُ اَبُوَابَ رَحُمَتِکَ. اَلسَّلَامُ عَلَيُکَ اَيُّهَا النَّبِیُّ وَرَحُمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ، اَلسَّلَامُ عَلَيُنَا وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيُنَ.

## تحية المسجد

مسجد شریف میں داخل ہوکر مسجد کی زیب وزینت، نقش ونگار، فرش اور قمقموں کی طرف متوجہ نہ ہوں، بلکہ نہایت ہی عاجزی وانکساری اورادب واحترام کے ساتھ چلیں۔ حجرہ شریف کے پیچھے سیدھا سرانور کی طرف ریاض الجنۃ میں آئیں اور محراب النبی صلی اللہ علیہ وسلم میں دو رکعت نماز تحیۃ المسجد کی نیت سے پڑھیں۔ قرأت طویل نہ کرتے ہوئے پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ کافرون اور دوسری رکعت میں سورۂ اخلاص پر اکتفا کریں۔ اگر ایسے وقت میں جائیں جب کہ نوافل

پڑھنا مکروہ ہو جیسے کہ نماز عصر کے بعد تو اس وقت تحیۃ المسجد نہ پڑھیں۔ اگر محراب النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں زیادہ بھیڑ بھاڑ ہونے کی وجہ سے نفل پڑھنے کا موقع نہ ملے تو اس کے قریب یا ریاض الجنۃ میں جہاں بھی جگہ ہو پڑھ لیں۔ مدنی آقا علیہ الصلوٰۃ والسلام ارشاد فرماتے ہیں:

مَا بَیْنَ بَیْتِیْ وَمِنْبَرِیْ رَوْضَۃٌ مِنْ رِیَاضِ الْجَنَّۃِ۔

میرے گھر اور میرے منبر کے درمیان کا حصہ جنت کے باغوں میں سے ایک باغ ہے۔ (بخاری شریف، حدیث:۱۱۹۵)

نماز سے فارغ ہو کر اللہ تبارک وتعالیٰ کا لاکھوں لاکھ شکر ادا کریں کہ اس نے آپ کو یہ عظیم نعمت عطا فرمائی۔ یہاں سے کبھی بھی کوئی نامراد نہیں لوٹتا ہے، اس لیے یہاں اپنے رب کی بارگاہ میں بار بار حج و عمرہ اور زیارت مدینہ کی سعادت کی دعا مانگیں اور اپنے عمرہ و زیارت کے قبول ہونے کی التجا کریں۔

منگتے کا ہاتھ اٹھتے ہی داتا کی دین تھی

دوری قبول وعرض میں بس ہاتھ بھر کی ہے (اعلیٰ حضرت)

## مواجہِ اقدس

تحیۃ المسجد پڑھنے کے بعد مواجہۂ اقدس کی طرف چلیں۔
مواجہ شریف حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرۂ مبارک کے سامنے ہے، اس جانب ستونوں کے درمیان تین سنہری مقدس جالیاں ہیں، درمیان کی جالی مبارک میں تین سوراخ ہیں، دو دائیں جانب اور ایک بائیں جانب، بائیں جانب والا سوراخ حضور رحمت عالم ارواحنا فداہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرۂ انور کے سامنے ہے، دائیں جانب والا پہلا سوراخ خلیفۃ المسلمین سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور دوسرا خلیفۃ المسلمین حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے چہرۂ مبارک کے سامنے ہے۔

خبردار! خبردار! وہ مقام نہایت ہی ادب کا مقام ہے، وہ سید الانبیا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی آرامگاہ ہے، ان کی عظمت اور اس مقام

کی حرمت کو پیش نظر رکھتے ہوئے انتہائی عاجزی وانکساری، خشوع وخضوع اورادب واحترام کے ساتھ، اپنے گناہوں پر نادم ہوتے ہوئے لرزتے، کانپتے، گردن جھکائے ہوئے، آنکھیں نیچی کیے، معافی اور کرم کی امید رکھتے ہوئے، دست بستہ چلیں، اس لیے کہ آپ بہت بڑے دربار میں حاضر ہونے والے ہیں۔

اُف بے حیائیاں کہ یہ منہ اور تیرے حضور
ہاں تو کریم ہے تیری خُو دَرگزر کی ہے
تجھ سے چھپاؤں منہ تو کروں کس کے سامنے
کیا اور بھی کسی سے توقع نظر کی ہے

(اعلیٰ حضرت علیہ الرحمۃ والرضوان)

دل میں یہ یقین رکھیں کہ حضور سید المرسلین، رحمۃٌ للعالمین، شفیع المُذ ِنبین، حبیب رب العالمین، سلطان دارین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سچی، حقیقی، جسمانی، دنیوی حیات کے ساتھ اسی طرح زندہ موجود

ہیں، جیسے وفات شریف سے پہلے تھے اور ہمارے سارے احوال کو ملاحظہ فرمارہے ہیں اور ہماری آوازوں کو سن رہے ہیں۔

چمک تجھ سے پاتے ہیں سب پانے والے
میرا دل بھی چمکا دے چمکانے والے
تو زندہ ہے واللہ تو زندہ ہے واللہ
میرے چشم عالم سے چھپ جانے والے

(اعلیٰ حضرت علیہ الرحمۃ والرضوان)

امام محمد ابن حاج مکی اور امام احمد قسطلانی اور ائمۂ دین رحم اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین فرماتے ہیں: لَافَرَقَ بَیْنَ مَوْتِهٖ وَحَیَاتِهٖ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْ مُشَاهَدَتِهٖ لِاُمَّتِهٖ وَمَعْرِفَتِهٖ بِاَحْوَالِهِمْ وَنِیَّاتِهِمْ وَعَزَائِمِهِمْ وَخَوَاطِرِهِمْ وَذٰلِکَ عِنْدَهٗ جَلِیٌّ لَاخِفَاءَ بِهٖ.

(ترجمہ) حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات ووفات میں اس بات میں کچھ فرق نہیں کہ آپ اپنی امت کو دیکھ رہے ہیں اور ان کی

حالتوں، ان کی نیتوں، ان کے ارادوں اور ان کے دلوں کے خیالوں کو جانتے، پہچانتے ہیں اور یہ سب ان پر ایسا روشن ہے جس میں اصلاً کوئی پوشیدگی نہیں۔ (مدخل:۱/۲۱۵، زرقانی علی المواہب:۸/۳۰۵)

اب اس سوراخ مبارک کے سامنے آئیں جو سرکار ابد قرار، شافع روز شمار، غریبوں کے غم گسار، بے کسوں کے مددگار روحنا فداہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرۂ انور کے سامنے ہے۔

نہایت ہی ادب واحترام کے ساتھ کم از کم چار ہاتھ کے فاصلے پر آپ کی طرف منہ اور قبلہ کی جانب بیٹھ کر کے اس طرح ہاتھ باندھ کر کھڑا ہو جائیں، جیسا کہ نماز میں کھڑے ہوتے ہیں۔

لباب وشرح لباب، اختیار شرح مختار اور عالمگیری وغیرہ مستند ومعتمد کتابوں میں اس ادب کی تصریح ان الفاظ میں موجود ہے: یَقِفُ کَمَا یَقِفُ فِی الصَّلٰوۃِ۔ یعنی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سامنے اس طرح کھڑا ہو جیسے نماز میں کھڑا ہوتا ہے۔

جالی شریف کو بوسہ دینے اور ہاتھ لگانے سے بچیں کہ ادب کے خلاف ہے، یہ کیا کم ہے کہ مدنی آقا علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اپنی بارگاہ میں بلایا اور اپنی نگاہ کرم کے سامنے خصوصی قرب بخشا۔

نہ کوئی عمل ہے سنانے کے قابل
نہ منہ ہے تمہارے دکھانے کے قابل
شفاعت کے صدقے میں جنت ملے گی
عمل ہیں جہنم میں جانے کے قابل
لگاتے ہیں اس کو بھی سینے سے آقا
جو ہوتا نہیں منہ لگانے کے قابل
کرم نے رکھی لاج سجدوں کی مرزاؔ
یہ سر تھا کہاں آستانے کے قابل

اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ کچھ اس طرح مدنی آقا صلی اللہ علیہ و سلم کی خدمت میں عرض کرتے ہیں:

معراج کا سماں ہے کہاں پہنچے زائرو!
کرسی سے اونچی کرسی اِسی پاک گھر کی ہے
مجرم بلائے آئے ہیں جاءوک ہے گواہ
پھر رد ہو کب یہ شان کریموں کے در کی ہے

اب نہایت ادب واحترام کے ساتھ بارگاہِ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تعظیم وتکریم بجالائیں۔ خیال رہے کہ آواز درمیانی ہو، بلند نہ ہو، نہ ہی سخت ہو کہ عمل برباد ہو جائیں اور نہ نہایت نرم جو کہ خلاف سُنَّت ہے، معتدل آواز میں حضور رحمتِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ میں ان الفاظ میں سلام عرض کریں:

اَلسَّلامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحْمَةُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ. اَلسَّلامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ. اَلسَّلامُ عَلَیْکَ یَا خَیْرَ خَلْقِ اللّٰہِ، اَلسَّلامُ عَلَیْکَ یَاشَفِیْعَ الْمُذْنِبِیْنَ. اَلسَّلامُ عَلَیْکَ وَعَلٰی اٰلِکَ وَاَصْحَابِکَ وَاُمَّتِکَ اَجْمَعِیْنَ.

